پروفیسر میسنگ نون سے آپ کی ملاقات ہو تو میری طرف سے ان کی خدمت میں سلام عرض کیجئے۔ والسلام محمد اقبال"

میں پروفیسر میسنگ نون سے اپنے قیام پیرس کے دوران میں، 1937ء میں، ملا ہوں اور کالج میں مڈل ایسٹ پر ان کا لیکچر بھی سنا ہے۔ پیرس کے علمی حلقوں میں ان کو بہت شہرت حاصل تھی اور مشرقِ وسطیٰ پر ان کو محقق تصور کیا جاتا تھا۔ انھوں نے مسئلہ فلسطین اور یہودیوں کی مشرقِ وسطیٰ میں مداخلت پر تحقیق کی ہے اور اس موضوع پر کالج میں لیکچر بھی دیے ہیں۔"

(اقبال کی صحبت میں از ڈاکٹر محمد عبداللہ چغتائی ص 272)



## حواشی

1. یہ اس زمانے میں قادیان کی عام منطق تھی۔
2. علم الدین شہید نے 1929ء میں لاہور کے ایک کتب فروش راجپال کو قتل کر دیا تھا کیونکہ اس نے سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی شان میں گستاخی کی تھی۔ علامہ مرحوم تادم وفات اس کے عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مداح رہے اور ہمیشہ اس کا ذکر بڑی عقیدت کے ساتھ کیا کرتے تھے۔ (جعفر بلوچ)
3. عبدالحمید عارف دفتر اکونٹ جنرل پنجاب میں ملازم تھے۔ مولانا عبدالمجید سالک کے بھائی تھے۔ مذہباً قادیانی اور عادتاً بحث مباحثے کے بہت شائق تھے۔
4. "اسلام" کے دوسرے شمارے بابت 22 جون 1935ء میں مَیں نے ایک ادارتی شذرے میں یہ تجویز پیش کی تھی کہ دنیائے اسلام کے تمام علماء کی ایک کانفرنس لاہور میں منعقد کی جائے جس میں واضح اور متفقہ طور پر یہ فیصلہ کیا جائے کہ قادیانی مسلمان نہیں ہیں۔
5. موجودہ ترجمہ یہ ہے:

**O friend pray for the Glory of the Briton's name.**

**No more the claim of Persia's Mystic Saint.**

**Say "I am God" sans Chains sans Cross sans Shame.**

6. اس شعر میں علامہ کا اشارہ اس کی طرف ہے:

فتویٰ ہے شیخ کا یہ زمانہ قلم کا ہے
دنیا میں اب رہی نہیں تلوار کارگر

نظم کا عنوان ہے جہاد دیکھئے 'ضربِ کلیم' ص 28۔

